کفر و شرک تھا سو جو کوئی کسی سے یہ معاملہ کرے گو کہ اسکو اللہ کا بندہ و مخلوق ہی سمجھے سو ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہے پانچویں فصل شرک فی العادۃ کی برائی کے بیان میں لکھا صد ۶۱ پیر پرست اپنی تئیں کہلوانا محض بیجا ہے اور نہایت بے ادبی (کفریہ ۵۰ تا ۵۲) شاہ ولی اللہ صاحب کی کتاب انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ سے ظاہر کہ وہ خود اور انکے بارہ اساتذہ حدیث و پیران سلسلہ نادعلیا مظہر العجائب ؛ تجدہ عونا لک فی النوائب ، کل ہم و غم سینجلی ؛ بولایتک یا علی یا علی یا علی ۔ کی سندیں لیتے اجازتیں دیتے وظیفہ کرتے ترجمہ پکار علی کو جنکی ذات پاک سے وہ خوارق و فیوض ظاہر ہوتے ہیں جنھیں دیکھ کر عقلیں اچنبے میں ہیں جب تو انھیں ندا کریگا تو انھیں مصائب و آفات میں اپنا مددگار پائیگا ہر پریشانی و رنج اب دور ہوتا ہے ۔ آپکی ولایت سے یا علی یا علی یا علی الحمد للہ ان شاہ صاحب اور انکے پیروں استادوں نے تو شرک کا پانی سر سے تیر کر دیا یہاں بھی مثل سابق تین پہاڑ شرک کے ہیں مصیبت میں مولی علی کے پکارنیکا حکم ایک شرک انھیں مصیبتوں میں مددگار ماننا دو شرک یا علی یا علی یا علی کی لئے باندھ دینا تین شرک جسے اس نفیس و جانفزا کلام کی تفصیل دیکھنی ہو فقیر کے رسائل انہار الانوار من یم صلاۃ الاسرار و حیات الموات فی بیان سماع الاموات ۱۳۰۵ و انوار الانتباہ فی حل نداء یا رسول اللہ و الامن و العلیٰ لناعتی المصطفیٰ بدافع البلاء وغیرہا مطالعہ کرے (کفریہ ۵۳ تا ۵۵) تمام خاندان دہلی کے آقائے نعمت و خداوند دولت و مرجع و منتہی و مفزع و ملجا و سید و مولی جناب شیخ مجدد صاحب کے مکتوبات مطبوعہ لکھنؤ جلد دوم مکتوب سیم صد ۱۴۶ خواجہ محمد اشرف ورزش نسبت رابطہ را نوشتہ بودند کہ بحدے استیلا یافتہ است کہ در صلوات آنرا مسجود خود

میداندومی بیند واگر فرضا نفی کند نفی نمیگردد صحبت اطوار این دولت متمنائے طلاب

از ہزاران یکے را مگر بدہند صاحب این معاملہ مستعد تام المناسبہ ست تحیل کہ بانذک

صحبت شیخ مقتدا جمیع کمالات او را جذب نماید رابطہ را چرا نفی کنند کہ او مسجود الیہ است

نہ مسجود لہ چرا محاریب و مساجد را نفی نہ کنند ظہور این قسم دولت سعادتمندان را میسر است

تا در جمیع احوال صاحب رابطہ را متوسط خود دانند و در جمیع اوقات متوجہ او باشند نہ در رنگ

جماعۂ بیدولت کہ خود را مستغنی دانند و قبلہ توجہ را از شیخ خود منحرف سازند و معاملہ خود

را برہم زنند یہاں بھی تین ڈبل شرک ہیں ہر ایک اگلے باٹوں سے ہزار من کا مرید نے لکھا

کہ تصور شیخ اسقدر غالب ہی کہ نمازوں میں اُسکو اپنا مسجود جانتا ہے صورت شیخ ہی

کو سجدہ نظر آتا ہے جناب شیخ مجدد نے فرمایا کہ یہ دولت سعادتمندوں کو ملتی ہے طالبان

حق کو اس دولت کی تمنا ہوتی ہی ایک شرک اور کتنا بھاری شرک تمام احوال میں

شیخ کو اپنا متوسط جانو دو شرک[ف] نماز وغیرہ ہر حال و ہر وقت میں پیر کی طرف متوجہ

ہو تین شرک اب یاد کرا اپنا وہ کفری بول کہ نماز میں پیر وغیرہ یہانتک کہ رسول اللہ صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم کیطرف خیال لیجانا چنیں و چناں ہے اور منجر بشرک ناظرین آپ نے جانا

کہ وہ بے سعادت کون ہے جسے جناب مجدد صاحب بے دولت و تباہ کار بتا رہے ہیں

ہاں وہی بے دولت ہی صراط مستقیم میں کہتا ہے ص۱۳۱ از جملہ اشغال مبتدعہ شغل برزخ

ست اُسی میں ہے ص۱۱۰ صاف صورت پرستی ست فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ لے خاص

[ف] تقویۃ الایمان ص۹ جو بات سچی ہی کہ اللہ بندہ کیطرف سب سے زیادہ نزدیک ہی سو اسکو چھوڑ کر جھوٹی بات بنائی کہ اوروں کو حمایتی ٹھہرایا اور یہ جو اللہ کی نعمت تھی کہ وہ محض اپنے فضل سے بغیر واسطے کسی کے سب مرادیں پوری کرتا ہے سب بلائیں ٹالدیتا ہے سو اُسکا حق نہ پہچانا اور اُسکا شکر ادا نہ کیا یہ بات اوروں سے چاہنے لگے پھر اس اُلٹی راہ میں اللہ کی نزدیکی ڈھونڈھ لیں سو اللہ ہرگز اُنکو راہ نہیں دیگا ۱۲ منہ

اس مسئلہ میں ایک نفیس رسالہ مسمی الیاقوتۃ الواسطۃ فی قلب عقد الرابطۃ لکھا اُس میں جناب شاہ عبدالعزیز صاحب و شاہ ولی اللہ صاحب و شاہ عبدالرحیم صاحب وغیرہم کے بہت کلمات اور ائمہ کرام و علمائے عظام کے تیس ارشادات سے اس شغل کا جواز ثابت کیا اس بیدولت کے نزدیک وہ سب معاذ اللہ بدعتی تصویر پرست ہیں جب تو جناب شیخ مجدد کو نئے تبہ کار و منحرف بتایا (کفریہ ۵۶) مکتوبات جناب موصوف ج۱ مکتوب ۳۱۲ صفحہ ۴۴۸ مخدوما احادیث نبوی علی مصدرہا الصلوٰۃ والسلام درباب جواز اشارت بسیار وارد شدہ اند و بعضے از روایات فقہیہ حنفیہ نیز دریں باب آمدہ صفحہ ۴۴۹ و غیر ظاہر مذہب ست وانچہ امام محمد شیبانی گفتہ کان رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یشیر یصنع کما یصنع النبی علیہ وعلی آلہ الصلاۃ والسلام ثم قال ہذا قولی وقول ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما از روایات نوادرست نہ روایات اصول وفی المحیط اختلف المشائخ فیہ منہم من قال لا یشیر ومنہم من قال یشیر وقد قیل سنۃ وقیل مستحب والصحیح حرام ہرگاہ در روایات معتبرہ حرمت اشارت واقع شدہ باشد و بر کراہت اشارت فتویٰ دادہ باشند ما مقلدان را نمی رسد کہ بمقتضائے احادیث عمل نمودہ جرأت در اشارت نمائیم مرتکب امر از حنفیہ یا علمائے مجتہدین را علم احادیث معروفہ جواز اشارت اثبات نماید یا انگارد کہ اینہا بمقتضائے آرائے خود بر خلاف احادیث حکم کردہ اند ہر دو شق فاسد ست تجویز نکند آنرا مگر سفیہ یا معاند ظاہر اصول اصحاب ما عدم اشارت ست لیس عدم اشارت سنت علمائے ما تقدم شدہ صفحہ ۴۵۰ احادیث را ایں اکابر بیشتر از ما می شناختند البتہ وجہ موجہ داشتہ باشند در ترک عمل بمقتضائے احادیث علی صاحبہا الصلاۃ والسلام صفحہ ۴۵۱ اگر گویند کہ علمائے حنفیہ بر جواز اشارت نیز فتویٰ دادہ اند

گو ہم ترجیح عدم جواز راست اھ ملخصًا اب ذرا حضرات غیر مقلدین کانوں سے ٹینٹ آنکھوں سے جالے ہٹا کر یہ دھوم دھامی عبارت سنیں اور اسکے تیور دیکھیں جناب شیخ سلسلہ کو صاف اقرار ہے کہ دربارۂ اشارہ احادیث حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بکثرت آئی ہیں اور وہ حدیثیں معروف مشہور ہیں مگر ہمارے یہاں اصول مذہب میں اشارے کا ذکر نہیں اور ہمارے علما کی سنت عدم اشارہ ہی ہماری فقہ میں مکروہ ٹھہرا ہے لہذا ہمیں احادیث کے مطابق عمل کرنا جائز نہیں معاذ اللہ اس بھاری شرک تقلیدی کو کچھ کہئے کہ مذہب کے مقابل احادیث صحیحہ مشہورہ کو نہیں مانتے اور سنت رسول اللہ صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کے جواب میں اپنے مولویوں کی سنت پیش کرتے ہیں اور جو حنفی مذہب حنفی کے خلاف کسی حدیث پر عمل کرے اُسے بے عقل ہٹ دھرم بتاتے ہیں مزہ یہ کہ یہ مسئلہ خود مذہب حنفی میں متفق علیہا نہیں آپ ہی اقرار فرماتے ہیں کہ مشائخ مذہب کو اختلاف ہے جواز و استحباب سنیت اشارہ کے بھی قائل ہوئے یہانتک کہ ائمہ کا فتوے بھی حدیثوں کے موافق موجود حتی کہ خود امام مذہب امام محمد نے تصریح فرمائی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اشارہ فرمایا کرتے اور ہم وہی کریں گے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرتے تھے اور فرماتے ہیں یہی مذہب میرا اور امام ابو حنیفہ کا ہے مگر ازانجا کہ یہ روایت نوادر کی ہے اسپر بھی نظر نہوگی نہ اختلاف مشائخ و فتوے پر لحاظ ہوگا صرف اس لئے کہ ظاہر روایۃ میں ذکر نہ آیا حرمت مرجح اور اسکے خلاف صحیح و مشہور حدیثوں پر ہمیں عمل نہیں پہنچتا۔ ایمان سے کہنا ایمان ترک تقلید کا کہیں تسمہ بھی لگا رہا اب شخص مذکور کے جبروتی احکام سنیئے کہ خاص اپنے پیر سلسلہ حضرت شیخ مجدد کو بمقابلہ مذہب احادیث چھوڑنے اور سنت نبوی صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے مقابل سنت علما کی سند پکڑنے پر کیا کیا جلی کٹی بے نقط سناتا ہے۔

تقویۃ الایمان ص۱۵۴ جو کوئی کسی امام یا مجتہد کی بات کو رسول کے فرمانے سے مقدم سمجھے حدیث کے مقابل قول کی سند پکڑے سو ایسی باتوں سے شرک ثابت ہوتا ہے ص۱۵۳ اس زمانہ میں دین کی بات میں لوگ کتنی راہیں چلتے ہیں کوئی پہلوں کی رسموں کو کوئی مولویوں کی باتوں کو جو انھوں نے اپنے ذہن کی تیزی سے نکالیں سند پکڑتے ہیں ص۱۵۵ رسول کو رسول سمجھنا اسطرح ہوتا ہے کہ اسکے سوا کسی کی راہ نہ پکڑے ص۱۵۶ اسی طرح کی خرافاتیں بکتے ہیں سبب یہ کہ خدا و رسول کے کلام کو چھوڑ کر غلط غلط رسموں کی سند پکڑی پیغمبر خدا کے سامنے بھی کافر لوگ ایسی ہی باتیں کرتے تھے۔

تنویر العینین لیت شعری کیف یجوز التزام تقلید شخص معین مع تمکن لرجوع الی الروایات المنقولۃ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الصریحۃ الدالۃ علی خلاف قول الامام المقلد فان لم یترک قول امامہ ففیہ شائبۃ من الشرک ترجمہ میں کیسے جانوں کہ ایک شخص کی تقلید کو لیئے رہنا کیونکر حلال ہوگا جبکہ اپنے امام کے خلاف مذہب پر صریح حدیثیں پل سکے اسپر بھی امام کا قول نہ چھوڑے تو اس میں شرک کا میل ہے تنویر العینین اتباع شخص معین بحیث یتمسک بقولہ وان ثبت علی خلافہ دلائل من السنۃ والکتاب ویأول الی قولہ شوب من النصرانیۃ وحظ من الشرک والعجب من القوم لا یخافون من مثل ہذا الاتباع بل یخیفون تارکہ فما احق ہذہ الآیۃ فی جوابہم وکیف اخاف ما اشرکتم ولا تخافون انکم اشرکتم باللہ ترجمہ ایک امام کی پیروی کہ اسکی بات کی سند پکڑے اگرچہ اسکے خلاف حدیث و کتاب سے دلیلیں ثابت ہوں اور انھیں اس قول کی طرف پھیرے یہ نصرانی ہونے کا میل ہے اور شرک میں کا حصہ اور تعجب یہ کہ لوگ آپ تو اس تقلید سے ڈرتے نہیں بلکہ اسکے چھوڑنے

والے کو ڈرلاتے ہیں تو کتنی ٹھیک ہی یہ آیت انکے جواب میں کہ میں کیونکر ڈروں
اس سے جسے تم نے اللہ کا شریک بنایا حالانکہ تم نہیں ڈرتے کہ تم نے اوروں
کو اللہ کا شریک ٹھہرایا) افسوس حضرت شیخ مجدد صاحب کو کیا خبر تھی کہ ہمارے سلسلہ
میں ایسے فرزند دلبند سعادتمند پیدا ہونے والے ہیں جو ہماری معرفت و ولایت
بالائے طاق سرے سے اصل ایمان میں خلل بتائیں گے معاذ اللہ کافر مشرک نصرانی
بتائیں گے شاہ ولی اللہ و شاہ عبدالعزیز صاحب کیا جانتے تھے کہ ہماری نسل میں وہ
ہونہار سپوت اُٹھنے کو ہیں جو ہماری پیری پدری اُستادی درکنار عیاذاً باللہ کفر و شرک
سے قبر پائیں گے ہمیں سے پیدا ہو کر ہماری ہی مسلمانی کی جڑ کاٹیں گے از ماست کہ
برماست اللہ تعالیٰ گندہ کرنیوالی مچھلی سے بچائے ع بدنام کنندۂ نکونامے چند۔ ع
زنان باردار گر مار زایند ؛ بہ از طفلے کہ ناہنجار زایند۔ غرض کہاں تک گنئے انبیا و مرسلین
و ملئکہ و صحابہ و ائمہ و سائر مسلمین و تمام جہان وخود رب العالمین تک جو شرک کے
چھینٹے پہنچے تھے خاندان دہلی کا ایک بزرگ عالم صوفی پیشوا بوڑھا سب اسی
ہولی کی پچکاریوں میں رنگا ہوا ہے حضرات وہابیہ سے استفسار کہ اپنے امام کا ساتھ
دیکر شاہ عبدالعزیز صاحب شاہ ولی اللہ صاحب جناب شیخ مجدد صاحب سب کو کھلم
کھلا مشرک مان لوگے یا کچھ ایمان دھرم کا خیال کر کے اس مصنوعی امام کو گمراہ
بددین دمکفر مسلمین دمورد لزوم ہزاران کفر جانوگے میں عبث تشقیق کرتا ہوں
بلکہ شق ثانی ہر طرح لازم اگر اسی کو اختیار کیجئے اور خدا ایسا ہی کرے جب تو
ظاہر ورنہ شق اول پر جب وہ حضرات معاذ اللہ سب مشرک ٹھہرے اور یہ اُن کا
مداح انکا معتقد اُنکا مُرید انکا مقلد الخص امام سمجھے پیشوا مانے ولی کے مقبول خدا

جانے تو آپ لزوم کفر سے کب محفوظ رہ سکتا ہے کہ جو شخص مشرکین کو ایسا سمجھی خود کافر ہے اس شخص پر کفر ہر طرح لازم رہا کہ کرد کہ نیافت یہ اسکی جزا ہے کہ مسلمانوں کو محض بے وجہ ناحق ناروا بات بات پر مشرک کہا تھا ؎

دیدی کہ خون ناحق پروانہ شمع را ۔ چندان امان نداد کہ شب را سحر کند۔ (کفریہ، ۵ تا ۱۱)

صراط مستقیم صفحہ ۱۳ ائمہ ایں طریق واکابر ایں فریق در زمرۂ ملٰئکہ مدبرات الامر کہ در تدابیر امور از جانب ملأ اعلیٰ ملہم شدہ در اجرائے آن می کوشند معدود ند پس احوال ایں کرام بر احوال ملائکہ عظام قیاس باید کرد صفحہ ۶۶ قطبیت و غوثیت و ابدالیت وغیرہا ہمہ از عہد کرامت مہد حضرت مرتضیٰ تا انقراض دنیا ہمہ بواسطۂ ایشان ست و در سلطنت سلاطین و امارت امراہمت ایشان را دخلے ہست کہ بر سیاحین عالم ملکوت مخفی نیست صفحہ ۱۱۲ ارباب ایں مناصب رفیعہ ماذون مطلق در تصرف عالم مثال و شہادت می باشند وایں کبار اولی الایدی والابصار را میرسد کہ تمامی کلیات را بسوئے خود نسبت نمایند مثلاً ایشان را میرسد کہ بگویند کہ از عرش تا فرش سلطنت ماست صفحہ ۱۵۸ دریں مقام بعضے خلیفۃ اللہ می باشند خلیفۃ اللہ آں کسے ست کہ برائے انصرام جمیع مہام اورا مقرر کردہ باشد نائب سازند صفحہ ۳۴ اورا در کنف ولایت خود گرفتہ وزیر سایۂ کفالت تربیت خود آوردہ جارحۂ تدبیر تکوینی و تشریعی خود می سازد۔

ان پانچ شرکیات میں صاف صاف تصریحیں ہیں کہ ملائکہ و اولیا کاروبار عالم کے مدبر ہیں اولیا عالم کے کام جاری کرتے ہیں اولیا کو تمام عالم میں تصرف کا اختیار کلی دیا جاتا ہے۔ تمام کام انکے ہاتھ سے انصرام پاتے ہیں بادشاہوں کے بادشاہ بننے امیروں کی امیری پانے میں مولیٰ علی کی ہمت کو دخل ہے اب

تقویۃ الایمان کی سنئے اسکی ایک عبارت شروع کفریہ ۲۲ میں سن چکے بعض
اور لیجئے صہ اللہ صاحب نے کسی کو عالم میں تصرف کرنے کی قدرت نہیں دی صہ ۲ جسکا
نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں صہ ۲۹ کسی کام میں نہ بالفعل انکو دخل ہے
نہ اسکی طاقت رکھتے ہیں صہ ۲ جو کوئی کسی مخلوق کو عالم میں تصرف ثابت کرے
اور اپنا وکیل ہی سمجھ کر اسکو مانے سو اسپر شرک ثابت ہوتا ہے گو کہ اللہ کے برابر نہ سمجھے
اور اسکے مقابلہ کی طاقت اس کو نہ ثابت کرے (کفریہ ۶۲ تا ۶۸) صراط مستقیم
صہ ۱۲۶ دریں حالت اطلاع بر امکنہ افلاک و سیر بعضے مقامات زمین کہ دور و دراز جائے
وے بود بطور کشف حاصل می آید و آں کشف مطابق واقع می باشد صہ ۱۲۵ برائے انکشاف
حالات سموات و ملاقات ارواح و ملائکہ و سیر جنت و نار و اطلاع بر حقائق آں مقام
و دریافت امکنۂ آنجا و انکشاف امرے از لوح محفوظ ذکر یاحی قیوم ست (الی قولہ)
و در سیر مختار ست بالائے عرش نماید یا زیر آن و در مواضع آسمان نماید یا بقاع
زمین الخ صہ ۱۲۵ برائے کشف قبور سبوح قدوس رب الملئکۃ والروح مقرر ست صہ ۱۲۰
برائے کشف ارواح و ملائکہ و مقامات آنہا و سیر امکنہ زمین و آسمان و جنت و نار و اطلاع
بر لوح محفوظ شغل دورہ کندو باستعانت ہماں شغل بہر مقامیکہ از زمین و آسمان و بہشت
و دوزخ خواہد متوجہ شدہ بسیر آں مقام احوال آنجا دریافت کند و با اہل آں مقام ملاقات
سازد الخ صہ ۱۲۹ برائے کشف وقائع آئندہ اکابر ایں طریقہ طرق متعدد نوشتہ اند صہ ۱۵۵ آن
عزیز با وجود وجاہت عند اللہ کامل النفس قوی التاثیر صاحب کشف صحیح باشد صہ ۱۶۰
اپنے پیر کو لکھا کشف بعلوم حکمت آنجا مہد۔ ان سات عبارات میں صاف صاف
کشف کی صحت کا اقرار ہے وہ بھی ایسا کہ اولیا کو زمین کے دور و دراز مقامات

ظاہر ہوتے ہیں بلکہ زمین کیا آسمانوں کے مکانات اور ملائکہ وارواح اور ان کے
مقامات اور جنت و دوزخ اور قبروں کے اندر کا حال اور آنیوالے واقعات کھل جاتے
ہیں یہانتک کہ عرش فرش سب میں ان کی رسائی ہوتی ہے حتیٰ کہ لوح محفوظ پر اطلاع
پاتے ہیں وہ اپنے اختیار سے زمین آسمان میں جہاں کا حال چاہیں دریافت کرلیں اور
ان سب باتوں کے حاصل کرنے کے طریقے خود ہی اس شخص نے بتائے کہ یوں کرو
تو یہ رتبے مل جائیں گے یہ کشف یہ اختیار ہاتھ آئیں گے اب **تقویۃ الایمان** کی پوچھو
صـ۲۷ جو کچھ کہ اللہ اپنے بندوں سے معاملہ کریگا خواہ دنیا میں خواہ قبر میں خواہ آخرت میں
سو اسکی حقیقت کسی کو معلوم نہیں نہ نبی کو نہ ولی کو نہ اپنا حال نہ دوسرے کا صـ۲۵
ان باتوں میں سب بندے بڑے ہوں یا چھوٹے یکساں بیخبر ہیں اور نادان صفحہ ۵۰ ۵۰
جو کہ اللہ کی شان ہے اور اس میں کسی مخلوق کو دخل نہیں سو اس میں اللہ کے ساتھ
کسی کو نہ ملاوے مثلاً کوئی شخص کہے فلانے درخت میں کتنے پتے ہیں یا آسمان میں کتنے تارے
ہیں تو اس کے جواب میں یہ نہ کہے کہ اللہ ورسول جانے کیونکہ غیب کی بات اللہ ہی
جانتا ہے رسول کو کیا خبر۔ سبحٰن اللہ وہاں تو پیر جی کے ایک ایک مرید کو زمین و آسمان
جنت و دوزخ حتیٰ کہ قبر کے حالات آئندہ کے واقعات لوح محفوظ و عرش اعظم غرض
تین ملوک روشن تھی عرش و فرش میں ہر جگہ کے حالات کا جان لینا اپنے اختیار میں تھا
خود ان پیر جی کو وہ طریقے معلوم تھے کہ یوں کرو تو یہ سب باتیں روشن ہو جائیں گی مگر معاذ
اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی انجانی یہانتک ہے کہ آسمان کے تارے تو در کنار
کیا دخل کہ ایک پیڑ کے پتے جان لیں اگر انھیں کوئی کہے کہ وہ کسی درخت کے
پتوں کی گنتی جانتے ہیں تو اس نے انھیں اللہ کی شان میں ملا دیا ہاں تو بندگی کو وہ

وسعت تھی یہاں آکر خدائی اتنی تنگ ہوئی کہ ایک پیڑ کے پتے جاننے پر رہگئی۔
حق فرمایا اللہ عزوجل نے مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ اللہ ہی کی قدر نہ کی جیسی چاہیے تھی
تقویۃ الایمان صہ شرک سب عبادت کا نور کھو دیتا ہے کشف کا دعویٰ کرنیوالے
اس میں داخل ہیں یعنی جیسے یہ شخص اور اسکے پیر کہ وہ اپنے اور یہ انکے لیے کشف کا
دعویٰ کرکے شرک میں ہے كَذٰلِكَ الْعَذَابُ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝
(کفریہ ۶۹) یہ نمونہ کفریات امام الطائفہ تھا اتباع و اذناب کہ اسکے عقائد کو صحیح و حق
جانتے اور اُسے امام و پیشوا مانتے ہیں لزوم کفر سے کیونکر محفوظ رہ سکتے ہیں شرح
فقہ اکبر صہ مجمع الفتاوی سے من تکلم بکلمۃ الکفر وضحک بہ غیرہ کفروا ولو تکلم بہ مذکر وقبل
القوم ذلک کفروا الخ ترجمہ جو کلمہ کفر بکے اور دوسرا اُس پر ہنسے (یعنی راضی ہو اور انکار
نکرے) دونوں کافر ہو جائیں اور اگر کوئی واعظ کلمہ کفر بولے اور لوگ اُسے قبول
کریں تو سب کافر ہوں اعلام میں ہمارے علمائے اعلام سے کفر متفق علیہ کی فصل میں منقول
صہ من تلفظ بلفظ الکفر یکفر الی قولہ وکذا کل من ضحک علیہ واستحسنہ اورضی بہ یکفر
ترجمہ جو کفر کا لفظ بولے کافر ہو اسی طرح جو اُس پر ہنسے یا اُسے اچھا سمجھے یا اُس پر راضی ہو کافر
ہوجائے بحر الرائق ج ۵ صہ من حسن کلام اہل الاہواء او قال معنوی او کلام لہ معنی
صحیح ان کان ذلک کفرا من القائل کفر المحسن ترجمہ جو بدمذہبوں کے کلام کو اچھا
جانے یا کہے بامعنی ہے یا یہ کلام کوئی معنی صحیح رکھتا ہے اگر وہ اُس قائل سے
کلمہ کفر تھا تو یہ اچھا بتانے والا کافر ہوگیا (کفریہ ۷۰) ان صاحبوں کی قدیمی عادت
دائمی خصلت کہ جس مسلمان کو کسی امام کا مقلد پائیں بیدھڑک اُسے مشرک بتائیں
بحکم ظواہر احادیث کثیرہ صحیحہ وروایات فقہیہ مصححہ رجیحہ اُنپر حکم کفر عائد ہونیکو بس ہے طرفہ یہ

کہ اس فرقۂ ظاہریہ کو ظاہر احادیث ہی پر عمل کا بڑا دعویٰ ہے **صحیح بخاری** ج ۲ ص ۹۰۱
**صحیح مسلم** ج ۱ ص ۵۷ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی روایت حضور پرنور سید عالم
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ایما امرئ قال لاخیہ کافر فقد باء بہا احدہما ان کان کما
قال والا رجعت الیہ ترجمہ یعنی جو کسی کلمہ گو کو کافر کہے ان دونوں میں ایک پر یہ بلا ضرور پڑے گی
اگر جسے کہا وہ سچ کافر تھا جب تو خیر ورنہ یہ لفظ اسی کہنے والے پر پلٹ آئے گا۔
**صحیح بخاری** ص ۸۹۳ **صحیح مسلم** ص ۵۷ ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تحدیث حضور اقدس
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حدیث لیس من دعا رجلا بالکفر او قال عدو اللہ ولیس کذلک
الا حار علیہ ترجمہ جو کسی کو کفر پر پکارے یا خدا کا دشمن کہے اور وہ حقیقت میں ایسا نہ ہو
تو اسکا یہ کہنا اسی پر پلٹ آئے۔ **حدیقہ ندیہ شرح طریقۂ محمدیہ** مطبوعہ مصر ۱۲۷۶ھ ج ۲
ص ۱۵۶ کذلک یا مشرک نحوہ ترجمہ اسی طرح کسی کو مشرک یا اسکی مثل کوئی لفظ کہنا کہ وہ
مشرک نہ تھا تو کہنے والا خود مشرک ہو گیا) میں کہتا ہوں یہ معنی خود انھیں حدیثوں سے
ثابت کہ ہر مشرک دشمن خدا ہے **تقویۃ الایمان** ص ۱۱ مشرک ہیں اللہ سے پھرے ہوئے
رسول کے دشمن تو مشرک کہنا خدا کا دشمن کہنا ہوا اور اسکا پلٹنا خود حدیث میں فرمایا
بلکہ اسی حدیث میں ارشاد فرمایا کہ فاسق کہنا بھی پلٹتا ہے تو مشرک تو کہیں بدتر ہے
**شرح الدرر والغرر** للعلامۃ اسمعیل النابلسی پھر **حدیقہ ندیہ** ج ۲ ص ۱۴۰ و ص ۱۵۶
لو قال لمسلم کافر کان الفقیہ ابو بکر الاعمش یقول کفر وقال غیرہ من مشائخ بلخ لا یکفر واتفقت
ہذہ المسئلۃ ببخارا فاجاب بعض ائمۃ بخارا انہ یکفر فرجع الجواب الی بلخ انہ یکفر فمن افتی بخلاف
قول الفقیہ ابی بکر رجع الی قولہ اھ ملخصا ترجمہ جو کسی مسلمان کو کافر کہے امام ابو بکر اعمش فرماتے
ہیں کافر ہو گیا اور دیگر مشائخ بلخ فرماتے کافر نہ ہوا پھر یہ مسئلہ بخارا میں واقع ہوا بعض ائمہ

بخارا شریف نے حکم کفر دیا یہ جواب پلٹ کر بلخ میں آیا تو جو پہلے امام ابوبکر کے خلاف فتوے دیتے تھے انھوں نے بھی اسی طرف رجوع فرمائی شرح فقہ اکبر ص۲۲۰

رجع الکل الی فتوی ابی بکر البلخی وقالوا کفر الشاتم ترجمہ سب ائمہ اسی فتوے کی طرف پلٹ آئے اور فرمایا مسلمان کو ایسی گالی دینے والا خود کافر ہے عالمگیری ج ۲ ص۲۷۸

ذخیرہ سے برجندی شرح نقایہ مطبع لکھنؤ ج ۴ ص۶ فصول عمادی سے حدیقہ صفحہ ۱۴۰ و ۱۵۶ احکام حاشیہ درر خزانۃ المفتین ج ۱ کتاب السیر آخر فصل الفاظ الکفر جامع الفصولین ج ۲ ص۳۱۱ قاضی خان سے بزازیہ ج ۳ ص۳۳۱ رد المحتار مطبع استنبول ج ۳ ص۲۹۲ نہر الفائق وغیرہ سے المختار للفتوی فی جنس ہذہ المسائل

ان القائل بمثل ہذہ المقالات ان کان اراد الشتم ولا یعتقدہ کافرا لا یکفر وان کان یعتقدہ کافرا فخاطبہ بہذا بناء علی اعتقادہ انہ کافر یکفر ترجمہ اس قسم کے مسائل میں فتوے کے لئے مختار یہ ہے کہ مسلمان کو اس طرح کا کوئی لفظ کہنے والا اگر صرف دشنام ہی کا ارادہ کرے اور دل میں کافر نہ جانے تو کافر نہ ہوگا اور اگر اپنے مذہب کی رو سے اُسے کافر سمجھتا ہے اس بنا پر یوں کہا تو کافر ہو جائیگا در مختار ص۲۹۳ شرح وہبانیہ سے یکفر ان اعتقد المسلم کافرا بہ یفتی ترجمہ مسلمان کو کافر سمجھے تو خود کافر ہے اسی پر فتوی ہے [۵۱] جامع الرموز مطبع کلکتہ سنہ ۱۲۷۴ھ ج ۴ ص۶۵۱ المختار انہ لو اعتقد المخاطب کافرا کفر ترجمہ مختار یہ ہے کہ اسے اپنے مذہب میں کافر جانکر کہا تو کافر ہوگیا مجمع الانہر مطبع استنبول ج ۱ ص۵۶۶ لو اعتقد المخاطب کافرا کفر ترجمہ اپنے عقیدے میں ایسا سمجھ کر کہے تو کافر ہے اس مذہب مختار و ماخوذ للفتوی و مفتی بہ پر بھی اس طائفہ تالفہ پر صراحۃً کفر لازم کہ وہ قطعاً یقیناً اپنے اعتقاد سے

---

[۵۱] فصول عمادی سے ۱۲ اسل السیوف۔

مسلمانوں کو مشرک کہتے ہیں انکا یہ عقیدہ اُنکی کتب[۱] مذہب میں صاف مصرح ہے تو
باتفاق مذاہب مذکورہ فقہائے کرام انھیں لزوم کفر سے مفر نہیں ۵۲ کَذٰلِکَ الْعَذَابُ
وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَکْبَرُ لَوْ کَانُوْا یَعْلَمُوْنَ ۝

**تذییل جلیل** یہ بطور نمونہ طائفہ حالفہ اور اُس کے امام کے کفری اقوال اور ائمہ کتب
ائمہ دین سے احکام کفر واشد الضلال تھے جنکا شمار بظاہر **ستر کفریات** تک
پہنچا اور حقیقۃ دیکھیے تو بیشمار ہیں کہ ساتویں گیارہ تک پانچ کفریوں کے کلمات میں ہر
کلمہ صد ہزار کفریہ کا خمیرہ ہے یونہیں کفریہ ۲۳ و ۲۹ بھی مجمع کفریات کثیرہ یہ ستر کیا ان میں
سے جس ایک کو چاہیے ستر کر دکھایئے تو اب اِن کفریات کو خواہ ستر کہیے خواہ
**ستر ہزار کفریات** ٹھہرایئے اور کیوں نہ ہو کہ وہاں عمر بھر یہی کمایا تھا پڑھا لکھا
سب اسی میں گنوایا تھا سنتیں جڑھی تھیں مہارتیں بڑھی تھیں ایک ایک قول میں ہزار ہزار

---

[۱] مثل تقویۃ الایمان و تنویر العینین و تصانیف بھوپالی وغیرہا میں جابجا مصرح ۱۲ السیوف ۵۲ باقی تفصیل تحقیق ہمارے رسائل النہی الاکید الکوکبۃ الشہابیہ حصہ اول مجلد ششم العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویہ میں ہے لاجرم علمائے مکہ معظمہ کے سردار بقیۃ السلف عمدۃ الابرار خاتم المحققین شیخ الاسلام والمسلمین بدر کبرا و البلد الامین شیخنا و برکتنا و سیدنا و قدوتنا علامہ سید شریف احمد زینی دحلان مکی رضی اللہ تعالٰی عنہ و عنا بہ قدسنا بسرہ الملکی نے کتاب مستطاب الدرر السنیہ فی الرد علی الوہابیہ میں کہ خاص اسی طائفہ کے رد میں تالیف فرمائی اور مطبع بہیہ مصر میں طبع ہوئی ان گمراہوں کی نسبت تصریحا ارشاد فرمایا صفحہ ۴۲ ہؤلاء الملحدۃ المکفرۃ للمسلمین ترجمہ یہ ملحد کافر بیدین لوگ مسلمانوں کو کافر کہنے والے ظاہر ہے کہ ملحد ایک فرقہ کفار ہے بلکہ جمیع فرق کفر کو شامل رد المحتار ج ۳ صفحہ ۴۳۳ رسالہ علامہ ابن کمال باشا ان الملحد وسع فرق الکفر حدا ترجمہ ملحد تمام فرق کفار سے وسعت معنی میں زیادہ ہے نیز علامہ سید شریف ممدوح نے فرمایا صفحہ ۵۳ امر الشریف مسعود ان یناظر علماء الحرمین العلماء الذین بعثوہم فناظروہم فوجدوہم ضحکۃ و سخرۃ کانہم حمر مستنفرۃ فرت من قسورۃ و نظروا الی عقائدہم فاذا ہی مشتملۃ علی کثیر من المکفرات ترجمہ مکہ معظمہ کے حاکم حضرت مسعود رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے علمائے حرمین شریفین کو حکم دیا کہ وہابیوں کے مولویوں سے جو ان کے امام شیخ نجدی نے بھیجے مناظرہ کریں علمائے کرام نے ان مولویوں سے مناظرہ فرمایا تو انھیں پایا کہ ہنسی مسخرہ بننے کے قابل ہیں جیسے گدھے کہ بدک کر شیر سے بھاگے ہوں اور ان کے عقائد کو غور فرمایا تو انھیں بہت باتیں ملیں جنکا قائل کافر ہے۔ اسی رسالہ مبارکہ میں صفحہ ۴۳ سے ۴۵ تک حدیثیں نقل فرمائیں جنمیں اس فرقہ وہابیہ کے خروج کی خبر آئی ہے اور ان میں بھی جابجا ان کے کافر و دین اسلام سے بکفر خارج ہونے کی تصریح ہے اسی میں ہے ان کا متعلم اول شیخ نجدی تھا ۔

ص [illegible] کی نسبت فرمایا [illegible] کفر ترجمہ [illegible] السیوف تصنیف العلامۃ المصنف مدظلہ العالی

کفریہ بول جانا وہاں کیا بات تھی یہاں قصد استیعاب آب دریا ہمودن وداہائی
رنگ شمر ونیکے قبیل سے ہے لہذا اس طرف سے عطف عنان کیجئے اور آنکے اقوال
خاصہ پر خاک ذلت ڈالکر بہت مشائخ کرام کے نزدیک اس سارے فرقہ متفرقہ اور
اسکے تمام طوائف سابقہ ولاحقہ کا ایک کفریہ عامہ قدیمہ سُن لیجئے کہ انھیں کا فر کہنا
فرض واجب ہی. واضح ہو کہ وہابیہ منسوب بہ عبد الوہاب نجدی ہیں ابن عبد الوہاب انکا
معلم اول تھا اسنے کتاب التوحید لکھی جس میں اپنے فرقہ خبیثہ کے سوا تمام اہل اسلام
کو کھلم کھلا مشرک بنایا اور حرمین طیبین زادہما اللہ شرفاً وتکریماً پر چڑھائی کرکے کوئی
دقیقہ گستاخی وبے ادبی وشرارت وظلم وقتل وغارت کا اٹھا نہ رکھا تقویۃ الایمان
اسی کتاب التوحید کا ترجمہ ہے اسکا حال کتاب مستطاب سیف الجبار کے مطالعہ سے
کھلتا ہے یہ فرقہ حادثہ گروہ خوارج کی ایک شاخ ہے جنہوں نے سب میں پہلے
حضرت امیر المومنین مولی المسلمین سیدنا مولی علی کرم اللہ تعالے وجہ الکریم پر خروج
کیا اور اسد اللہ القہار کی ذوالفقار کا فرشکار سے دارالبوار کا رستہ لیا جن کی نسبت
حدیث میں آیا کہ وہ قیامت تک منقطع ہونگے جب انکا ایک گروہ ہلاک ہوگا
دوسرا سر اُٹھائیگا یہانتک کہ انکا پچھلا طائفہ دجال لعین کے ساتھ نکلیگا بموجب
اس وعدہ صادقہ کے یہ قوم مغضوب ہمیشہ فتنے اُٹھایا کی تیرہ صدی کے شروع
میں اسنے دیار نجد سے خروج کیا اور بنام نجدیہ مشہور ہوئی جن کا پیشوا شیخ نجدی
تھا اسی کا مذہب میاں اسمٰعیل دہلوی نے قبول کیا اور اُسکی کتاب کا ترجمہ بنام تقویۃ
الایمان کہ حقیقۃً تفویت الایمان ہے ان دیار میں پھیلایا اور بلحاظ معلم اول وہابیہ وبنظر
معلم ثانی اسمٰعیلیہ لقب پایا اس طائفہ حائفہ کا ہمیشہ سے یہی مذہب رہا ہی کہ دنیا میں

وہی موحد مسلم ہیں باقی سب معاذ اللہ مشرک کافر رد المحتار ج ۳ صـ۴۷ ویکفرون
اصحاب نبینا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم علمت ان ہذا غیر شرطی مسمی الخوارج بل ہو
بیان لمن خرجوا علیٰ سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ والا فیکفی فیہم اعتقادہم کفر من خرجوا علیہ
کما وقع فی زماننا فی اتباع عبدالوہاب الذین خرجوا من نجد وتغلبوا علی الحرمین وکانوا
ینتحلون مذہب الحنابلۃ لکنہم اعتقدوا انہم ہم المسلمون وان من خالف اعتقادہم مشرکون
واستباحوا بذلک قتل اہل السنۃ وقتل علمائہم حتی کسر اللہ تعالیٰ شوکتہم وخرب بلادہم
وظفر بہم عساکر المسلمین عام ثلٰثۃ وثلثین وماتئین والف ترجمہ اصحاب رسول اللہ صلے اللہ
تعالیٰ علیہ وسلم کو معاذ اللہ کافر کہنا کچھ خارجیوں کے لئے ضروری نہیں بلکہ خاص یہ ان
خارجیوں کا بیان حال ہے جنہوں نے ہمارے آقا مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم
پر خروج کیا تھا خارجی ہونے کو اتنا کافی ہے کہ جن پر خروج کریں انھیں اپنے عقیدے
میں کافر جانیں جیسا ہمارے زمانہ میں عبدالوہاب کے پیرؤں سے واقع ہوا
جنہوں نے نجد سے نکلکر حرمین شریفین پر ظلماً قبضہ کیا اپنے آپکو حنبلی بتاتے تھے
مگر انکا مذہب یہ کہ صرف وہی مسلمان ہیں اور جو انکے خلاف مذہب ہیں مشرک ہیں
اسی بنا پر انھوں نے اہل سنت وعلمائے اہل سنت کا شہید کرنا حلال ٹھہرا لیا یہانتک کہ
اللہ عزوجل نے انکی شوکت توڑی انکے شہر ویران کیے مسلمانوں کے لشکر کو انپر
فتح دی سنہ ۱۲۳۳ بارہ سو تینتیس ہجری میں یہاں سے تو انکی اصل نسل مذہب مشرب معلوم
ہو لئے اب علمائے کرام سے انکا حکم سنئے بزازیہ ج ۳ صـ۳۱۸ یجب اکفار الخوارج
فی اکفارہم جمیع الامۃ سواہم ترجمہ خارجیوں کو کافر کہنا واجب ہے اس بنا پر کہ وہ اپنے
سوا تمام امت کو کافر کہتے ہیں، ظاہر ہوا کہ یہ خصلت خبیثہ ان میں آج کی نہیں بلکہ

تصنیف العلامہ
مسلکہ المصنف

ہمیشہ سے انکے اگلے پچھلے سب اسی مرض میں گرفتار تھے جب مشائخ مذہب رحمہم اللہ تعالیٰ نے انھیں کافر جانا اور انکی تکفیر کو فرض واجب مانا لطف یہ کہ جناب شاہ عبد العزیز صاحب بھی انھیں مشائخ کرام کی موافقت فرماتے بلکہ تکفیر خوارج کو مجمع علیہ بتاتے ہیں تحفہ اثنا عشریہ ص۳۳۲ محارب حضرت مرتضیٰ اگر از راہ عداوت وبغض ست نزد اہل سنت کافرست بالاجماع وہمیں ست مذہب ایشان در حق خوارج بالجملہ ماہ نیم ماہ و مہر نیم روز کی طرح ظاہر و زاہر کہ اس فرقہ متفرقہ یعنی وہابیہ اسمٰعیلیہ اور اسکے

ف اس میں شک نہیں کہ اس گروہ ناحق پژوہ پر ہزاروں وجہ سے کفر لازم اور جماہیر فقہائے کرام کی تصریحیں ان کے صریح کفر پر حاکم نسال اللہ تعالیٰ العفو والعافیۃ فی الدین والدنیا والآخرۃ تنبیہ

تنبیہ یہ حکم فقہی متعلق بکلمات سفہی تھا مگر اللہ تعالیٰ کی بیشمار رحمتیں بیحد برکتیں ہمارے علمائے کرام عظمائے اسلام معظمین کلمہ خیر الانام علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام پر کہ یہ کچھ دیکھتے وہ کچھ سخت وشدید ایذائیں پاتے ہیں اس طائفہ تالفہ کے پیرو پیر سے ناحق ناروا بات بات پر سچے مسلمانوں خالص سنیوں کی نسبت حکم کفر و شرک سنتے ایسی ناپاک وغلیظ گالیاں کھاتے ہیں باایں ہمہ نہ شدت غضب دامن احتیاط انکے ہاتھ سے چھڑاتی نہ ان نالائق ولایعنی خباثتوں پر قوت انتقام حرکت میں آتی ہے وہ ابتک یہی تحقیق فرما رہے ہیں کہ لزوم والتزام میں فرق ہے اقوال کا کلمہ کفر ہونا اور بات اور قائل کو کافر مان لینا اور بات ہم احتیاط برتیں گے سکوت کریں گے جب تک ضعیف سا ضعیف احتمال ملیگا حکم کفر جاری کرتے ڈریں گے فقیر غفرلہ تعالیٰ نے اس بحث کا قدرے بیان آخر رسالہ سبحٰن السبوح عن عیب کذب مقبوح میں کیا اور وہاں بھی باآنکہ اس امام وطائفہ پر صرف ایک مسئلہ امکان کذب میں اٹھتر وجہ سے لزوم کفر کا ثبوت دیا حکم کفر سے کف لسان ہی کیا بالجملہ اس طائفہ حائفہ خصوصاً انکے پیشوا کا حال مثل یزید پلید علیہ ما علیہ ہے کہ محتاطین نے اسکی تکفیر سے سکوت پسند کیا ان یزید اور انکے امام عنید میں اتنا فرق ہے کہ اس خبیث سے ظلم و فسق وفجور متواتر مگر کفر متواتر نہیں اور ان حضرت سے یہ سب کلمات کفر اعلیٰ درجہ تواتر پر ہیں پھر اگرچہ ہم براہ احتیاط تکفیر سے زبان روکیں انکے خسارہ و بوار کو یہ کیا کم ہے کہ جماہیر ائمہ کرام فقہائے اسلام کے نزدیک بہ وجوہ کثیرہ کفر لازم والعیاذ باللہ القیوم الدائم امام ابن حجر مکی قواطع میں فرماتے ہیں انہ یصیر مرتدا علی قول جماعۃ وکفی بھذا خسارا و تفریطا اللہ عزوجل پناہ دے اور دین حق پر دنیا سے اٹھائے آمین

والحمد للہ رب العالمین واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم ۱۲ مسل السیوف ۲

امام نافرجام پر جزماً قطعاً یقیناً اجماعاً بوجوہ کثیرہ کفر لازم اور بلاشبہہ جماہیر فقہائے کرام واصحاب فتویٰ اکابر واعلام کی تصریحات واضحہ پر یہ سب کے سب مرتد کافر باجماع ائمہ ان سب پر اپنے تمام کفریات ملعونہ سے بالتصریح توبہ ورجوع اور ازسرِ نو کلمہ اسلام پڑھنا فرض وواجب اگرچہ ہمارے نزدیک مقام احتیاط میں اکفار سے کف لسان ماخوذ ومختار ومرضی ومناسب واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم الحمد للہ کہ یہ اجمالی اجلالی جواب باصواب غرہ جمادی الآخرہ روز مبارک جمعہ فاخرہ ۱۳۱۲ہجریہ طاہرہ کو بدرسمائے ختام اور بلحاظ تاریخ الکوکبۃ الشہابیہ فی کفریات ابی الوھابیہ نام ہوا نسال اللہ تعالیٰ ان یدیمنا علی الایمان والسنۃ ویختم لنا علی دینہ الحق بتعظیم المنۃ ویدخلنا بجاہ حبیبہ الکریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم فرادیس الجنۃ وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد سید الانس والجنۃ وعلی آلہ وصحبہ واہلہ وحزبہ اجمعین والحمد للہ رب العلمین

کتبہ

عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

محمدی سنی حنفی قادری ۱۳۰۱
عبد المصطفیٰ احمد رضا خاں

# فائدہ

اس تحریر سے مقصود دو امر محمود اولاً عامۂ مسلمین برادران دین پر اظہار مبین کہ مذہب وہابیہ ایسی
ضلالتوں پر مشتمل اور اُنکا امام الطائفہ ایسی شناعتوں کا موجد و قائل ثانیاً اکبرائے وہابیہ پر عرض ہے
وخوف خدا کہ دیکھو کیسے کو امام بناتے ہو اندھیری رات میں کس مضل مبین کے پیچھے
جاتے ہو تھوڑی دیر کا اندھیرا ہے دم کے دم میں سویرا ہے ؏ بروز حشر شود ہمچو صبح معلوم
کہ با کہ باختہ عشق در شب دیجور۔ غصہ سے کام نہیں چلتا بگڑنے سے مذہب نہیں سنبھلتا
انما اعظکم بواحدۃ اک ذرا تعصب نفسانیت و حمایت امام و حمیت جاہلیت سے جدا ہو کر للہ
فی اللہ اس تحریر پر نظر کیجیے سب کتابوں کے نشان صفحات بتا دیے ہیں جس میں شبہ ہو تطبیق کیجیے
پھر اگر نگاہ انصاف میں تمہارے مذہب و امام مذہب پر یہ الزامات قائم ہوں تو خدا سے ڈرو کفر و
ضلالات پر اصرار نہ کرو بد دین کی پیری کا دم نہ بھرو اور اگر طاقت جواب ہے تو کیوں پیچ و تاب ہے ہم بھی گو ہیں
میدان اظہار حق سہی کیوں خائف و ترساں آدمی بنکر اور کی سنی اپنی کہی ہاں ایک مکابرہ و عناد کی
نہیں سہی یہ ایک نمونہ ہے اس سے فارغ ہو تو اور سننا ہو اس سے بھی مست نکلے تو آگے چلیے یہانتک کہ
حق ایک طرف کھلجائے جبیذ و ردی میزان عدل میں تلجائے اے رب ہمیں ہدایت فرما انک انت السمیع القریب
وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب۔ سل السیوف الہندیہ علی کفریات
بابا النجدیہ للعلامۃ المصنف مد ظلہ العالی فائدہ۔ بحمد اللہ تعالی اس
رسالے نے اپنے ناظرین کو اس امر کی تحقیق میں کوئی دقت باقی نہ رکھی صرف اتنا کام
رہا کہ جو اپنی آنکھوں دیکھا چاہے اُس کی کتابوں میں صفحے کے نشانوں سے وہ عبارتیں نکالے
پھر ایسے ہی نشان سے کتب ائمہ و علما میں انکی نسبت حکم کفر دیکھے دکھالے وہ کتابیں
جن سے ہمنے انکے اقوال کا کلمات کفر ہونا ثابت کیا ہیں قرآن عظیم صحیح بخاری شریف

صحیح مسلم شریف فقہ اکبر تصنیف حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ درمختار عالمگیری
فتاوی قاضی خان بحر الرائق نہر الفائق اشباہ والنظائر جامع الرموز برجندی شرح نقایہ
مجمع الانہر شرح وہبانیہ رد المحتار شرح الدرر والغرر للعلامہ اسمٰعیل النابلسی حدیقہ ندیہ شرح
طریقہ محمدیہ للعلامہ عبد الغنی النابلسی نوازل امام فقیہ ابو اللیث فتاوی ذخیرہ امام برہان محمود
فتاوی خلاصہ فتاوی بزازیہ فتاوی تاتارخانیہ مجمع الفتاوی معین الاحکام علامہ طرابلسی فصول
خزانۃ المفتین جامع الفصولین جواہر اخلاطی تکملہ لسان الحکام الاعلام بقواطع الاسلام للامام
ابن حجر المکی الشافعی شفا شریف للامام القاضی المالکی شرح الشفا للملا علی القاری
نسیم الریاض للعلامہ الشہاب الخفاجی شرح المواہب للعلامہ الزرقانی المالکی شرح فقہ اکبر للعلامہ
القاری شرح العقائد العضدیہ للمحقق الدوانی الشافعی الدرر السنیہ للعلامہ السید الشریف مولانا احمد زینی
دحلان المکی الشافعی الدر الثمین للشاہ ولی اللہ الدہلوی تحفہ اثنا عشریہ شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی تفسیر
عزیزی شاہ صاحب موصوف موضح القرآن شاہ عبد القادر صاحب دہلوی برادر شاہ صاحب ممدوح یہاں تک
کہ خود تقویۃ الایمان اور اسکا دوسرا حصہ تذکیر الاخوان وغیرہا اور نیز اس میں دلی گئی احیاء العلوم
امام حجۃ الاسلام غزالی و شرح عقائد نسفی علامہ سعد تفتازانی و میزان الشریعۃ الکبریٰ امام
عبد الوہاب شعرانی و مکتوبات جناب شیخ مجدد الف ثانی و حجۃ اللہ البالغہ و انتباہ فی سلاسل
اولیاء اللہ ہر دو تصنیف شاہ ولی اللہ صاحب یہاں تک کہ مسک الختام شرح بلوغ
المرام تصنیف نواب صدیق حسن خان بھوپالی ظاہری آنجہانی وغیرہا سے ۱۲
سل السیوف تصنیف العلامۃ المصنف مدظلہ العالی۔

# تمت بالخیر

۱۳۹۵ھ/۱۹۷۵ء

# یومِ رضا

مرکزی مجلس رضا لاہور، اعلیحضرت امام اہل سنت مجدد ملت شاہ احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہ کی علمی دینی اور ملی خدمات جلیلہ کے تعارف کیلئے کتب و رسائل شائع کرنے کے ساتھ ساتھ ہر سال آپکے یوم وصال (عرس مبارک) کے موقع پر جلسہ یوم رضا کا انعقاد کرتی ہے جس میں ملک کے نامور علماء، فضلا اور دانشور حضرات چودھویں صدی کے مجدد کی عظیم علمی خدمات اور تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالتے ہیں۔ یہ پر وقار تقریب جامع مسجد نو بالمقابل ریلوے اسٹیشن لاہور منعقد ہوتی ہے۔

ازیں علاوہ مرکزی مجلس رضا لاہور کی طرف سے ملک کے گوشے گوشے میں یوم رضا منعقد کرنے کی ہر سال اپیل کی جاتی ہے اس تحریک سے ملک کے اکثر مقامات پر یوم رضا منایا جانے لگا ہے مگر ہم اس میں مزید وسعت کے خواہاں ہیں لہٰذا علماء کرام اور اہل سنت کی انجمنوں سے اپیل ہے کہ وہ یوم رضا کو وسیع پیمانے پر منانے کا اہتمام کیا کریں۔

---

الداعی حکیم محمد موسیٰ امرتسری بانی مرکزی مجلس رضا لاہور

# یوم رضا

مرکزی مجلس رضا لاہور، اعلیحضرت امام اہل سنت مجدد ملت شاہ احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہ کی علمی دینی اور ملی خدمات جلیلہ کے تعارف کیلئے کتب و رسائل شائع کرنے کے ساتھ ساتھ ہر سال آپکے یوم وصال (عرس مبارک) کے موقع پر جلسہ یوم رضا کا انعقاد کرتی ہے جس میں ملک کے نامور علماء، فضلاء اور دانشور حضرات چودھویں صدی کے مجدد کی عظیم علمی خدمات اور تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالتے ہیں۔ یہ روح پرور تقریب جامع مسجد نو بالمقابل ریلوے اسٹیشن لاہور منعقد ہوتی ہے۔

ازیں علاوہ مرکزی مجلس رضا لاہور کی طرف سے ملک کے گوشے گوشے میں یوم رضا منعقد کرنے کی ہر سال اپیل کی جاتی ہے اس تحریک سے ملک کے اکثر مقامات پر یوم رضا منایا جانے لگا ہے مگر ہم اس میں مزید وسعت کے خواہاں ہیں لہٰذا علماء کرام اور اہل سنت کی انجمنوں سے اپیل ہے کہ وہ یوم رضا کو وسیع پیمانے پر منانے کا اہتمام کیا کریں۔

---

الداعی حکیم محمد موسیٰ امرتسری بانی مرکزی مجلس رضا لاہور

بابائے وہابیت مولوی اسمٰعیل دہلوی کے کفریات پر ایک تنقیدی نظر

# الکوکبۃ الشہابیۃ فی

# کفریات ابی الوہابیہ

امام اہلسنت مجدد دین و ملت اعلیٰ حضرت مولانا

الشاہ احمد رضا خان بریلوی قادری نور اللہ مرقدہ



مرکزی مجلس رضا (رجسٹرڈ) لاہور